ایک عرب مؤرخ کی تاریخی یادداشتیں

# التنبیہ والاشراف

(سنہ تصنیف ۳۴۵ھ)

ابوالحسن علی بن حسین بن علی المسعودی

(المتوفی ۳۴۶ھ)

ترجمہ

مولانا عبداللہ العمادی

ترتیب وحواشی

نصیب اختر ایم۔اے

ناشر

ایچ۔ایم سعید کمپنی

ادب منزل

پاکستان چوک کراچی



مطبوعہ

ایجوکیشنل پریس۔ کراچی



طبع اوّل

اکتوبر سنہ ۱۹۶۷ء



قیمت

دس روپیہ پچاس پیسے



مشرقی پاکستان آفس

قرآن منزل

بابو بازار ——— ڈھاکہ

# حرفِ آغاز

نصیب اختر

"ہم نے (فن تاریخ کے) کسی مصنف کو ایسا نہیں پایا جس نے ہماری طرح اسے حاصل کیا ہو اور ہماری جیسی ترتیب دی ہو۔ اس ذیل میں جس کو دیکھنا ہو تو سلف و خلف کی کتابیں دیکھے جو اس فن میں مانے ہوئے ہیں۔"

(التنبیہ والاشراف ص۹۹)

مسعودی کے اس دعویٰ کی تصدیق ناموران فن تاریخ کی زبانی سنیئے:۔

"تاریخ ایک خاص زمانے یا مخصوص قوم کے حالات قلم بند کرنے کا نام ہے۔ مگر اقوام عالم اور زمانہ قدیم کے عام حالات بیان کرنا بھی مورخ کے لئے لابدی و ناگزیر ہے کیونکہ اس پر اس کے اکثر مقاصد کی بنا ہے اور اس کے بیان کردہ اخبار پر مزید روشنی پڑتی ہے ...... مسعودی نے کتاب مروج الذہب میں یہی طریقہ اختیار کیا ہے اس نے اپنے زمانے (۳۳۲ھ) تک کی تمام عربی و شرقی اقوام عالم کے حالات بسط و شرح سے لکھے ہیں۔ ان کے مذہب و عادات، ان کے شہروں کے حالات، ان کے پہاڑوں دریاؤں، ممالک و سلطنتوں کی کیفیات معرض بیان میں لایا ہے اور عرب و عجم کو علیحدہ علیحدہ خاندانی شاخوں میں دکھایا ہے۔ اسی لئے اس کو مورخین میں سربلندی نصیب ہوئی (اور اسی لئے) مورخین اپنی اکثر و بیشتر تحقیقات

کی بنا اس کی تاریخ پر رکھتے ہیں اس کے قول کو ایک اصل اصول ٹھہراتے ہیں "

(مقدمہ ابن خلدون ص۶۲)

آٹھویں صدی ہجری کا مورخ اور فلسفۂ تاریخ کا بانی ابن خلدون اپنے اسی سلسلہ بیان میں مسعودی کے طریقہ کار کو سراہتے ہوئے پھر لکھتا ہے :۔

" جب اس طرح حالات دنیا نے اپنا رنگ بدلا ..... بلکہ یوں کہیئے کہ ایک نیا عالم ظہور میں آیا تو اب جو مورخ دنیا و مخلوقات، قوموں اور ان کی بدلی ہوئی عادات و مذاہب بیان کرنے کے لئے قلم اٹھائے تو وہ اپنے زمانے کے لئے وہی مسعودی جیسا طریقہ اختیار کرے تاکہ اس کا (بیان) آنے والے مورخین کے لئے اصل اصول کا کام دے ...... مسعودی جو اس میدان میں پورا اترا تو وہ (اس وجہ سے) کہ اس نے دور دراز کے شہروں کا سفر کیا جیسا کہ اس نے خود اپنی کتاب میں اس کا ذکر کیا ہے "

(مقدمہ ابن خلدون ص۶۳)

موجودہ صدی کے مشہور مورخ علامہ شبلی نعمانی نے مصنف کتاب ہذا کے محولۂ بالا دعویٰ کی توثیق اور اس کی تصانیف کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے :۔

" ابوالحسن علی بن حسین المسعودی المتوفی ۳۴۶ھ فن تاریخ کا امام ہے۔ اسلام میں آج تک اس کے برابر کوئی وسیع النظر مورخ پیدا نہیں ہوا۔ وہ دنیا کی اور قوموں کا بھی بہت بڑا ماہر تھا اس کی تمام تاریخی کتابیں ملتیں تو کسی اور تصنیف کی حاجت نہ ہوتی لیکن افسوس ہے کہ قوم کی بدمذاقی سے اکثر تصانیف ناپید ہوگئیں یورپ نے بڑی تلاش سے دو کتابیں مہیا کیں ایک مروج الذہب اور دوسری التنبیہ والاشراف " (الفاروق ص۵)

متقدمین محض جامع الروایات تھے۔ متاخرین ناقلین محض ـــــ اس کے برعکس مسعودی اپنے زمانے کی شرق و غرب کی بیشتر اقوام و اقالیم کا شاہد عینی اور مشاہدات کا جامع تھا۔ اس لئے جیسا کہ محولہ بیان میں ابن خلدون نے کہا ہے کہ "اسے جو سربلندی نصیب ہوئی" اور" وہ اس میدان میں پورا اُترا تو وہ اسی وجہ سے کہ اس نے دور دراز کے شہروں کا سفر کیا ـــــ" یہی اس کا طرۂ امتیاز تھا اس کی عمر کا بیشتر حصہ سفر کی صعوبتیں برداشت کرتے ہوئے گذرا جبکہ اس کے ہمعصر طبری (المتوفی ۳۱۰ھ) نے جو متقدمین کا علمبردار اور دور متقدمین کا خاتم تھا[۵]، زندگی بھر بغداد سے باہر قدم نہیں نکالا اور تین ہزار صفحات پر مشتمل تاریخ الرسل والملوک، بیٹھے بیٹھے ہی مرتب کردی اور وہ بھی ـــــ دنیا کی کہانی صرف چند راویوں کی زبانی ـــــ اس لحاظ سے مسعودی کا یہ فخریہ بیان اور بھرپور طنز بیجا نہیں۔

"جو شخص اپنے گھر سے کبھی نہ نکلا ہو بلکہ اس قدر مبلغ علم پر قانع رہے کہ خود اپنے ملک کی تاریخ کے بارے میں اسے حاصل ہو سکتا ہو وہ ہرگز اس شخص کی برابری نہیں کرسکتا جس نے اپنی عمر بجائے حضر کے سفر میں بسر کی ہو، جس نے ہر طرح کی حیرت انداز اور گرانمایہ اطلاعات اس کنز مخفی سے بہم پہنچائی ہوں[۵]"

دراصل اسی میں مسعودی کی انفرادیت کا راز مضمر ہے یہی اسے متقدمین اور متاخرین میں منفرد اور ممتاز کرتی ہے بلکہ ان دونوں سے جداگانہ اپنے مقام کا تعین چاہتی ہے۔ طبری تک دنیا کی قوموں اور ملکوں کی تاریخ روایتی تھی مگر مسعودی نے اپنے دور کی تاریخ کی بنیاد ذاتی مشاہدات پر رکھی اور یہی اس کی انفرادیت کا سبب بن گیا لیکن مشاہدات صرف حال یعنی حیات مصنف تک محدود ہوتے ہیں، اور عرصہ حیات ہوتا ہی کتنا ہے۔ ماضی کے لامتناہی سلسلہ میں بس ایک کڑی کا اضافہ۔ مسعودی کا یہ اضافہ

---

[۵] بعض حضرات مسعودی کو بھی قدماء میں شامل کرتے ہیں لیکن درحقیقت وہ اپنی بعض خصوصیات کی بناء پر متقدمین سے مختلف نظر آتا ہے۔

[۵] ترجمۃ المصنف کتاب ہذا ص ۱۵ غالباً یہ طنز طبری پر ہے اور اگر مسعودی کا روئے سخن اس طرف نہ بھی ہو تو یہ فقرے طبری پر بالکل چست ہوتے ہیں۔

اہم اور گرانقدر ہے مگر تاریخ ماضی اور حال کے مربوط سلسلۂ بیان کا نام ہے۔ اگرچہ مسعودی نے ماضی اور حال دونوں کے متعلق لکھا ہے اور حال کو بنظر خود اور بنظر غائر دیکھا ہے مگر ماضی ـــــ بلکہ ماضی قریب بالخصوص عہد اسلامی کی ڈیڑھ صدی ایسی روایات پر مبنی ہے (بلکہ بعد کی صدیاں بھی) جو محض سینہ بہ سینہ اور نقل در نقل منتقل و مروی ہوتی رہیں اور دوسری صدی ہجری کے نصف اول کے اواخر تک پہنچتے پہنچتے (جس میں تدوین حدیث کے ساتھ تاریخ و سیرت نگاری کا کام شروع ہوا) ان میں نہ معلوم کتنے حقائق افسانے بن گئے اور کتنی افواہیں حقیقت بن گئیں۔ اگرچہ تیسری صدی ہجری کے اختتام تک مسلمانوں نے روایت کو ایک فن بنا دیا تھا اور اس کے ساتھ ساتھ فن رجال ایجاد کر ڈالا تھا مگر زمانہ سازوں اور فسانہ طرازوں کے مخصوص فن کی رفتار ترقی میں بھی کوئی کمی نہیں آئی تھی۔ ائمہ حدیث نے تو اصول و ضوابط کے تحت تدوین حدیث میں کچھ دیکھ بھال بھی کی لیکن ہمارے تاریخ نگار ایسے اللہ والے تھے کہ جہاں سے جو کچھ مل جاتا تھا صبر و شکر کے ساتھ اپنی جھولی میں ڈال لیتے تھے نہ اچھا برا دیکھتے تھے نہ کھرا کھوٹا ـــــ

○ مسعودی کو چوتھی صدی ہجری کے نصف اول میں اس کھرے کھوٹے جھوٹے سچے، ملے جلے مجموعہ روایات سے ماضی قریب یعنی عہد اسلامی کی تاریخ بھی لکھنا تھی۔ متقدمین کے طریقۂ کار اور زمانے کے دستور کے مطابق روایات میں عقل کو دخل کی اجازت نہیں تھی۔ روایات کو من و عن درج کر دینا تاریخ نگاری اور ان کا بسند متصل مروی ہونا مورخ کی دیانتداری تھی اس لئے مسعودی نے کسی واقعہ کے ممکن الوقوع یا ناممکن ہونے سے درایت کی روشنی میں بحث نہیں کی بلکہ ایک واقعہ سے متعلق جتنی روایتیں موجود تھیں یا مل سکتی تھیں ان کے راویوں کے سبب اختلاف پر نقد و نظر اور بحث و تمحیص سے کام لیا اور بعض جگہ کسی ایک کے متعلق اپنی رائے کا اظہار بھی کر دیا یا جس واقعہ کی صحت کا اسے ذاتی طور پر یقین نہیں تھا یا عوام کے نقطۂ نظر سے ناقابل قبول تھا، جیسا کہ مروج الذہب میں لکھا ہے، اس کا "عمداً ذکر نہیں کیا"[1] مسعودی کے اس طریقۂ کار اور تاریخ میں پہلی بار عقل کو دخل کے

---

[1] "قرون وسطیٰ کا ایک عظیم مورخ" مقالہ مطبوعہ۔ ماہنامہ معارف اعظم گڑھ صفحہ ۳۸۴-۳۸۳ نومبر سنہ ۱۹۶۲ء

اعتبار سے اسے "ہیروڈوٹس ثانی" کہہ لیجئے یا بقول شبلی "امام تاریخ"۔

مگر بعض اہل مشرق نے اسے "بانیٔ فلسفۂ تاریخ" قرار دیدیا۔ اور یہانتک لکھدیا کہ بعد کو ابن خلدون نے انہیں بنیادوں پر (فلسفۂ تاریخ کی) عمارت تیار کی[1] ۔ مگر یہ مدح مبالغہ کی حد تک پہنچ گئی ہے۔ مسعودی نے جو طریقہ کار اختیار کیا اور جس انداز سے اور جس حد تک غور وفکر سے کام لیا اگر اسے فلسفۂ تاریخ کہا جا سکے تو یہ عقل ذات و جمہور اور اس کے رد و قبول تک محدود ہے۔ ابن خلدون اپنے فلسفۂ تاریخ میں محض عقل اور امکان عقلی کو دلیل قرار نہیں دیتا اس کے نزدیک واقعہ فی نفسہٖ اصول عادت، قواعد سیاست، طبیعت تمدن اور اجتماع انسانی کے عام حالات کے مطابق ہے تو واقعہ ہے ورنہ افسانہ ـــــ مورخ کی نگاہ میں قابل رد و نظر انداز ـــــ اس بنیادی فرق کے بعد دونوں کی راہیں ایک دوسرے سے بالکل جدا نظر آتی ہیں اور یہ حقیقت مسلمہ ہے کہ "اخبار کی اس نوع اور وضع سے بحث و تحیص اپنی حیثیت سے بالکل نئی اور عجیب و غریب فوائد پر مشتمل ہے اور بڑی دقت نظری کی پیداوار ہے[2]" اور ابن خلدون کا یہ دعویٰ بھی مصدقہ ہے کہ "یہ علم بالکل نو ایجاد ہے اور مجھے جہاں تک علم ہے کسی نے اس پر قلم نہیں اٹھایا[3]" دراصل شرق و غرب میں سب سے پہلے فلسفۂ تاریخ کی بنیاد ابن خلدون نے رکھی۔ اس کا نہ کوئی پیشرو تھا نہ پیرو[4] ـ حتیٰ کہ وہ خود بھی اپنے فلسفہ کی کما حقہٗ پیروی نہ کر سکا۔

تاہم مسعودی اپنے مشاہداتی طریقہ کار، ذاتی معلومات میں تلاش و جستجو اور غور و فکر کے لحاظ سے ابتدائی دور کے مورخین میں ایک خاص مقام رکھتا ہے ابن خلدون لکھتا ہے کہ "عام طور پر لوگوں نے (اس کی) روایات کو قبولیت کا درجہ دیا ہے اور (اس کے) طریق تصنیف کو بنظر تحسین دیکھا ہے[5]" مگر اس کے ساتھ ساتھ یہ اشارہ بھی کیا ہے کہ ـــــ

---

[1] "قرون وسطیٰ کا ایک عظیم مورخ" مقالہ مطبوعہ۔ ماہنامہ معارف اعظم گڈھ ص ۳۸۴

[2] مقدمہ ابن خلدون (اردو ترجمہ) ص ۶۵

[3] مقدمہ ابن خلدون (اردو ترجمہ) ص ۶۵

[4] المقریزی چونکہ ابن خلدون کا قدرشناس تھا اس لئے اس نے پیروی کی کچھ کوشش کی ہے مگر لکھتا ہے کہ "یہ بہت مشکل ہے کہ کوئی شخص باوجود کوشش کے اس کے درجہ تک پہنچ سکے"۔

[5] مقدمہ ابن خلدون ص ۳۴

"صاحب بصیرت (اس کی) نقل کردہ روایات کو خود اپنی میزان عقل پر تول کر فیصلہ کر سکتا ہے کہ ان میں کون سی روایات قابل رد و نظر انداز ہیں اور کون سی قابل قبول ہے[1]" اور پھر بحیثیت نقاد فن سب سے پہلے "امام تاریخ" مسعودی ہی کی روایات کو اپنے فلسفۂ تاریخ کے تحت میزان عقل پر تول کر دکھایا ہے اور امام موصوف کی مبالغہ آمیزی اور نقل کردہ محالات کی جا بجا تنقید و تنقیح کی ہے۔

پھر بھی یہ محسوس ہوتا ہے کہ ابن خلدون نے رعایت سے کام لیا ہے کیونکہ مسعودی کی معرکۃ الآرا تصنیف "مروج الذہب" کے مطالعہ کے دوران "میزان عقل" کو کچھ زیادہ ہی استعمال کرنا پڑتا ہے بلکہ بعض واقعات پڑھ کر تو "میزان عقل" کا توازن ہی بگڑ جاتا ہے مثال کے طور پر ذیل کا واقعہ ملاحظہ فرمائیے اور دیکھئے کہ یہ اصول عادت، اور اجتماع انسانی کے عام حالات کے مطابق ہے یا نہیں۔ یہ واضح رہے کہ مسعودی کی عقل و فہم اور غور و فکر نے اسے قبولیت کا درجہ دے کر "مروج الذہب" میں نقل کیا ہے ——

"حجاج کی ماں پہلے حارث بن کلدہ کی بیوی تھی ...... اس کے بعد یوسف بن ابی عقیل الثقفی نے اس سے شادی کر لی اور اس کے نطفہ سے حجاج پیدا ہوا جب یہ پیدا ہوا تو ایک بدشکل گول مٹول گوشت کا لوتھڑا معلوم ہوتا تھا اس کے دبر نہ تھی چھید کر کے دبر نمایاں کی گئی۔ اپنی ماں کیا کسی عورت کا بھی دودھ نہیں پیا جب سب گھر والے تنگ آ گئے تو بیان کیا جاتا ہے کہ حارث بن کلدہ شیطان کی صورت میں ان لوگوں کو دکھائی دیا اور پوچھا تمہارا کیا حال ہے، انھوں نے کہا یوسف کا ایک بیٹا پہاڑی سے بنایا گیا (فارعہ اس کی ماں کا نام بھی تھا) وہ نہ اپنی ماں ہی کا دودھ پیتا ہے اور نہ کسی عورت کا۔ حارث نے کہا کہ ایک سیاہ بھیڑ کا بچہ ذبح کر کے اس بچہ کو خون پلاؤ۔ دوسرے دن بھی ایسا ہی کرنا۔ تیسرے دن ایک سیاہ مینڈھا ذبح کر کے اس کا خون پلانا،

---

[1] مقدمہ ابن خلدون ص ۳۴

چوتھے دن ایک سال کا سیاہ بکرا ذبح کر کے اس کا خون اسے
پلانا اور اس خون کو اس کے چہرہ پر مل دینا چوتھے دن وہ عورت
کا دودھ پینے لگے گا چنانچہ یوسف کے گھر والوں نے ایسا ہی عمل کیا۔
اور پھر مسعودی نے اسی کو حجاج کے ظلم وستم کا سبب قرار دیا ہے۔

(مروج الذہب۔ عہد بنی امیہ ص۵۸)

یہی نہیں بلکہ سلیمان بن عبدالملک کی "بھوک" بُسر بن ارطاۃ کا "پاگل پن" اور ہشام بن عبدالملک[۱] کی حماقتیں پڑھ کر کتاب پر الف لیلہ کا دھوکا ہوتا ہے۔ بعض صفحات ایسے بھی ملتے ہیں کہ اگر انھیں کسی مخصوص "شاستر" کا جز بنا دیا جائے تو سلسلہ بیان میں فرق پڑے گا نہ موضوع ہی بدلے گا بلکہ عہد اسلامی کے عربوں کی اس فنی معلومات پر حیرت ہوگی۔ مروج الذہب ص۵۸،۸۷ مثال کے طور پر پیش کئے جا سکتے ہیں۔

۳ مسعودی کو اپنی اسی تصنیف 'مروج الذہب' پر بڑا ناز تھا لکھتا ہے کہ "مروج الذہب بادشاہوں کو تحفہ میں دینے کے قابل ہے[۲]" بلاشبہ یہ ایسی ہی کتاب ہے کہ بادشاہوں کو نذر کر دی جائے یقیناً اس کے بیشتر حصہ میں ان کی دلبستگی کا سامان مل سکتا ہے پھر بھی بعض اعتبار سے اسے بڑی مقبولیت حاصل رہی ہے اور ہر دور میں اس سے استفادہ کیا جاتا رہا ہے۔ ابن خلدون کے سامنے بھی یہ کتاب رہی ہے۔ مگر مسعودی کی دوسری کتاب "التنبیہ والاشراف" (سنہ تصنیف ۳۴۵ھ) جو اس کی زندگی کا آخری کارنامہ اور جس میں اس کی تمام تصانیف کا نچوڑ ہے بعض لحاظ سے مروج الذہب پر فوقیت رکھتی ہے۔ التنبیہ والاشراف کی سب سے پہلی خصوصیت جو اس پر نگاہ پڑتے ہی محسوس ہوتی ہے

---

[۱] ہشام بن عبدالملک کے بیان میں جس قسم کے واقعات لکھے ہیں ان سے ہشام کی حماقت ہی ظاہر ہوتی ہے حالانکہ مسعودی اسی کے بیان کے تحت لکھتا ہے۔ "منصور عباسی نے ہشام کے حالات و واقعات کا بہت مطالعہ کیا تھا اس وجہ سے اپنے اکثر کاموں، سیاست ملک، اور انتظام حکومت میں اس کے نقش قدم پر چلتا تھا ص۱۵۸"۔ لیکن مروج الذہب میں نہ کہیں اس کے کام ہیں نہ سیاست ملک اور انتظام حکومت کا ذکر ــــ حماقتوں کے تذکرے ضرور نظر آتے ہیں۔

[۲] "قرون وسطیٰ کا ایک عظیم مورخ"۔ مقالہ مطبوعہ ماہنامہ معارف۔ اکتوبر ۱۹۶۲ء ص۳۰۴

وہ اس کا اختصار ہے اور غالباً اس اختصار ہی کی وجہ سے طرح طرح کے افسانوں کو اس میں جگہ نہ مل سکی۔ متقدمین کے طریق تصنیف کے خلاف روایات کے ساتھ سلسلۂ اسناد کے نہ ہونے کا ایک سبب شاید یہی اختصار ہو مگر دوسرا سبب جو واقعی محل غور ہے خود مسعودی نے بیان کیا ہے لکھتا ہے ـــــ

"ہم نے اس میں اسناد کو حذف کر دیا ہے تاکہ واقعات کا تحمل آسان ہو جائے اور جو بات اخذ کرنے کی ہے قریب آجائے ـــــ"

(التنبیہ والاشراف ص۹۹)

اس اختصار کی وجہ سے بعض نے اسے "تاریخی بیاض" کہا ہے اور بعض نے "تاریخ اسلام کے نوٹس"۔ دوسری خصوصیت اس کی جامعیت ہے۔ اتنی مختصر سی کتاب میں مسعودی نے اسلام کی ابتدائی ساڑھے تین صدیوں کے تمام اہم واقعات اور مباحث دیدئے ہیں بلکہ ایسے تاریخی نکات بھی ملتے ہیں جو نہ صرف اس کی مبسوط تصنیف مروج الذہب بلکہ دوسری تاریخی کتب میں نہیں ملتے۔

اختصار و جامعیت کے علاوہ مصنف کے بیان میں عجیب قسم کی سنجیدگی اور بردباری پائی جاتی ہے۔ ممکن ہے کہ یہ اس کی عمر کے اس آخری حصہ کا تقاضہ ہو جس میں یہ کتاب لکھی گئی ہے یہ متانت، التنبیہ والاشراف ہی کا طرہ امتیاز ہے مروج الذہب میں یہ بات نہیں۔

ان خصوصیات نے التنبیہ والاشراف میں مندرج اس عرب مورخ کی تاریخی یادداشتوں کو بڑا اہم اور قابل قدر بنا دیا ہے چونکہ مصنف نے انتہائی اختصار اور بڑی احتیاط سے کام لیا ہے اس لئے ایسے مقامات بہت کم ہیں جن پر گرفت کی جاسکے۔ تاہم جہاں شدید ضرورت محسوس ہوئی حاشیہ دیدیا گیا ہے۔ کتاب کی افادیت متعدد تاریخی نقشہ جات منسلک ہونے سے اور بڑھ گئی ہے، اس کے لئے میں اپنے کرم فرما جناب ثناء الحق صدیقی، ایم۔ اے (علیگ) کا ممنون ہوں۔ ان کی مساعی جمیلہ سے یہ کتاب اس صورت میں پیش کی جارہی ہے۔ غزوات کا نقشہ خاصہ کی چیز ہے ثناء الحق صاحب نے اسے بڑی محنت سے تیار کیا ہے تقریباً تمام غزوات کے مقامات اس میں آگئے ہیں۔

آخر میں اپنے استاد محترم ڈاکٹر یوسف عباس ہاشمی ریڈر، شعبہ تاریخ اسلام کراچی یونیورسٹی اور اپنے احباب محمد ایوب قادری۔ ایم۔ اے اور محمد ذکی۔ ایم۔ اے (علیگ) کی ہمت افزائی کے لئے متشکر ہوں۔

---

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ترجمۃ المصنف

## تاریخ کے ابو الآباء ثانی

کہتے ہیں ہیرودوتس تاریخ کا ابو الآباء ہے، یونانِ قدیم کے متعلق، جس کے سر پر ظلمت اندوز روایات کا ابرِ مظلم چھایا ہوا ہے۔ یہ قول صحیح ہوگا۔ اس لئے کہ اُس عہدِ عتیق میں بُت پرستانہ افسانوں کے دُھندلکے سے نکل کر تفحص اور درایت کی روشنی میں آنا ایک بڑا کام تھا، اور اس کام میں ہیرودوتس کا بھی نام لیا جاتا ہے۔

لیکن یونان قدیم اور دسویں صدی عیسوی کی دُنیا میں زمین و آسمان کا فرق ہے کہ اس قرنِ عاشر میں اسلام کا آفتاب عالم تاب کائنات کے چپّہ چپّہ کو عقل و حکمت کی روشنی سے منوّر کر چکا تھا۔ بچّہ بچّہ حقائق کے دریا بہانے کے قابل ہو گیا تھا۔ قریہ قریہ کو ایتھنز ہونے کا دعویٰ تھا۔ ایک ایک چوپال ارسطو کا دار الحکمت اور افلاطون کی اکاڈیمی کہے جانے کا حق دار تھا۔

اگر اس زمانے کے کسی مؤرخ کی جلالتِ قدر کے سامنے آج کل کے یورپ کا سر ادب بھی خم ہو۔ اور اُس کی مبقرانہ تحقیق و وسعتِ نظر کی دھاک ہر مغربی مُستشرق پر بیٹھی رہے تو اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اُس کی شان کس قدر رفیع اور اُس کا مرتبہ کتنا بلند ہوگا۔

## علامہ مسعودی دوسرے ہیرودوتس تھے

علامہ ابوالحسن علی بن الحسین بن علی المسعودی جن کی معرکۃ الآرا کتاب "التنبیہ والاشراف" کا اردو ترجمہ ہم اہل نظر کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ انسائیکلو پیڈیا برطانیکا کے فاضل مقالہ نگار کی رائے میں ہیرودوتس کا جواب ہیں۔ اور پروفیسر نکلسن بھی اس خیال میں مقالہ نگار موصوف

کے ہم صفیر ہیں۔

لیکن حق یہ ہے کہ ہیرودوٹس اور مسعودی کے درمیان وہی فرق ہے جو چوتھی صدی ہجری کے نورافشاں آفتابِ تمدّن اور قدیم ترین عہدِ جاہلیت کے ظلماتِ بعضہا فوق بعض میں تفاوت ہے۔

اساطیرِ اوّلین کی تحقیق میں اگرچہ مسعودی کا بیان بھی محلِ نظر ہے، اور علامہ ابن خلدون نے تو مقدمۂ تاریخ میں اس پر وسیع بحث کی ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ "اساطیر" "اسطورہ" کی جمع ہے جسے اہلِ فرنگ "اسٹوری" (کہانی) کہتے ہیں اور ان کہانیوں کی تحقیق کو بسااوقات جان بوجھ کے بھی مؤرّخین چھوڑ دیا کرتے ہیں، نہ اس لئے کہ یہ کہانیاں تاریخی ہیں بلکہ محض اس لئے کہ ایسی کہانیوں سے بھی قوموں کی خو و بو کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ ابھی چند ہی سال ہوئے حکومتِ ہند نے راجپوتانہ کے بعید از قیاس قومی گیتوں کو مرتب و مُدوّن کرنے کی تجویز کی تھی، اور لائحہ عمل میں بتایا تھا کہ "ان گیتوں میں اگرچہ انتہائی مبالغہ کا عنصر موجود ہے، مغلوں کی واقعی کامیابی کو بھی ناکامی کے رنگ میں دکھایا ہے اور ہر ایک لَے میں اپنی فرضی فتوحات کا ترانہ گایا ہے، تاہم اس سے راجپوتوں کی تاریخ پر روشنی پڑتی ہے اور اُن کی قومیت اصلی خیالات و جذبات ہمارے سامنے آجاتے ہیں۔"

تحقیقِ تاریخ کے ذیل میں یہ عنوان جو آج تجویز ہوا ہے۔ مسعودی کے اساطیرالاوّلین کو آج سے ایک ہزار برس پیشتر اسی عنوان کا دیباچہ سمجھنا چاہیئے۔

## شرفِ انتساب

علامۂ ممدوح تیسری صدی ہجری (نویں صدی میلادی) کے اواخر میں پیدا ہوئے اور آپ کا مولد دارالسّلام بغداد ہے۔

یہ زمانہ جیساکہ ہم اشارۃً بتا چکے ہیں۔ دولتِ عبّاسیہ کا عہدِ فضیلت مہد تھا۔ جسے پروفیسر براؤن کا استشراق اسلام کا عہدِ زرّین قرار دیتا ہے۔

خداوندِ قدّوس کی مشیئت میں جس کے لئے بزرگی مقدر ہوتی ہے اُسے وہ بسااوقات اپنے خزائنِ غیبی سے اکتسابی شرافت کے ساتھ انتسابی فضیلت بھی مرحمت فرماتا ہے مسعودی ایسے ہی خوش نصیب لوگوں میں تھے۔ جیساکہ اُن کا نام ظاہر کر رہا ہے۔

ان کا سلسلۂ نسب حضرت عبداللہ بن مسعود صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملتا ہے۔ اور اس لئے اگر مسعودی جامع کمالات وہبی و کسبی ہیں تو یہ اُن کی آبائی

میراث ہے۔

## روئے زمین کی سیاحت

آج تو مسلمانوں کی یہ حالت ہے کہ گھر سے نکل کر اگر محلہ کی مسجد میں جا کر دو رکعت نماز ادا کر لیتے ہیں تو سمجھنے لگتے ہیں کہ بس اب ہم "قل سیروا فی الارض" کے مفسر ہو گئے۔ لیکن ایک زمانہ وہ بھی تھا۔ جب ایک مسلمان مغرب اقصیٰ کی گھاٹیوں سے نکلتا تھا تو سمندروں کو پار کرتا ہوا اور کوہ و صحرا کو گرد کی طرح پیچھے چھوڑتا ہوا دیوار چین کے سایہ میں جا کر دم لیتا تھا۔ اور اپنے ایک بھائی سے اگر دہلی میں ملاقات کرتا تھا تو دوسرے سے پیکن میں۔

علامہ مسعودی نے بھی انہیں جہاں کشا روایات کی گود میں پرورش پائی تھی۔ تعلیم سے فارغ ہو کر اور منتہیانہ معارف کی دستار کو اپنے ارجمند و اولوالعزم سر سے زینت دے کر اُنھوں نے دُنیا کے سفر کے لئے گھر سے باہر قدم نکالا، کہ اپنی آنکھوں سے ہر ملک ہر قوم اور ہر ملّت کے حالات کی چھان بین کر کے اندازہ لگائیں کہ اقوام عالم کے عروج و زوال اور صعود و ہبوط کے کیا اسباب ہیں۔ مصدّقین کس درجہ پر پہونچے ہیں۔

## اظہارِ حقیقت

اس حقیقتِ کبریٰ کا اظہار خود علامۂ ممدوح کے خامۂ بداعت طراز نے اس طرح کیا ہے :۔

"جو شخص اپنے گھر سے کبھی باہر نہ نکلا ہو بلکہ اسی قدر مبلغ علم پر قانع رہے کہ خود اپنے مُلک کی تاریخ کے بارے میں اُسے حاصل ہو سکتا ہو۔ وہ ہرگز اُس شخص کی برابری نہیں کر سکتا جس نے اپنی عمر بجائے خضر کے سفر میں بسر کی ہو۔ جس نے اپنے دن بے قرارانہ بادیہ نوردیوں اور کشور گردیوں میں گزارے ہوں۔ اور جس نے ہر طرح کی حیرت اندوز اور گراں مایہ اطلاعات اسی کنز مخفی سے بہم پہونچائی ہوں"

علامہ مسعودی کا شمار اسی دوسرے طبقہ کے نفوسِ قدسیہ میں تھا کہ اُن میں بھی اُنہیں درجۂ صدارت حاصل ہے۔ اس ہمہ گیر سفر میں اُس بے مثل کتاب کی حقائق نوازیوں کا اُنھوں نے سرمایہ بہم پہونچایا جس کا ترجمہ آپ حضرات کے دماغ میں نور اور دل میں سرور پیدا کرے گا۔

## ہندوستان کا سفر

علامہ مسعودی کی سیاحت کی پہلی منزل یہی خاکِ پاک ہے۔ اور ہندوستان ناز کر سکتا ہے۔ کہ آسمان حقیقت

کے ایک ایسے بڑے شمسِ بازغ کی تجلیوں سے اس کا ذرہ ذرہ غیرتِ خاوراں ہوا۔ اُنھوں نے لکھا ہے کہ اس زمانے میں بھی جبکہ اندرونی ہند پر مسلمانوں نے کوئی لشکرکشی نہ کی تھی محض تبلیغ کے زیرِ اثر وہاں جابجا مسلمانوں کی طاقت ور نو آبادیاں قائم تھیں۔ ہندو راجاؤں کی جانب سے اُن کی عزت و بزرگ داشت ہوتی تھی اور وہ آزادانہ اپنے اسلامی فرائض انجام دیتے تھے، بلکہ بعض ہندو درباروں کا تو یہ بھی گمان تھا کہ "اُن کی شانِ عظمت و بقائے حکومت مسلمانوں ہی کے تقدس و یُمن و برکت سے وابستہ ہے"۔

**دکن کا سفر** ۹۱۲ء میں مسعودی پہلے منصورہ آئے۔ پھر ملتان پہونچے اور وہاں سے عازمِ دکن ہوئے۔ وہی دکن جس کی خاکِ پاک مدتوں مسعودی کی جلوہ گاہ رہی اور جواب بھی مسعودی کی کتاب کا اُردو ترجمہ دُنیا میں پیش کر کے بصیرت افروزی کا سامان فراہم کر رہی ہے۔

فلتحی الدکن، ذات المنّ والنعمة والسحن، ولیحی سلطانھا الھمام الصارم الصیدن، الّذی علم النّاس وازکن، بعلم وعرفان اغناھم به واسلغ علیھم نعمه واجدن۔

**پنجاب کا سفر** ملتان کی عظمت کا زمانہ اگر خواب و خیال ہو گیا ہو۔ تو کم از کم یہی پیش اُفتادہ شعر آج بھی اُس کی معرّفی کی خدمت انجام دے سکتا ہے کہ:-

چار چیز ست تحفۂ ملتان گرد و گرما گدا و گورستان

اگرچہ عوام اس پر چیں بہ جبیں ہوئے بغیر نہ رہیں گے۔ کہ ایسی ارضِ تابناک کے آثارِ باقیہ میں سے ہم کو اگر کچھ نظر آیا۔ تو چند ٹوٹی پھوٹی قبریں۔ خاک کے چند بگولے۔ چند تمازت ریز امواجِ سُموم۔ چند گدایانِ مبرم کے کشکول۔ لیکن حقیقتِ حاضرہ کو کیا کیا جائے کہ اُس کو اسی پر اصرار ہے۔

مسعودی جس وقت ملتان پہونچے ہیں اُس زمانہ میں وہاں عربوں کی ایک محکم و قوی حکومت قائم تھی جس کے فرماں روا "ابو اللھاب المنبّہ ابنِ اسد القرشی الاسامی" تھے، جو جو علمی ترقیاں اس ملک نے کی ہیں اُن کا نمونہ دیکھنا ہو تو علاّمہ سمعانی کی کتاب الانساب کو دیکھنا چاہیئے کہ اس خاک نے کیسے کیسے مشاہیرِ عالم پیدا کئے جنھوں نے علم و تہذیب کی کیا کیا خدمتیں کیں، علمی دُنیا کے ہر مرحلہ پر اُن کے قدموں کا نشان ملتا ہے مگر عوام اُنکے

نام تک سے واقف نہیں۔

**سندھ کا سفر**

خاص سندھ سے مسعودی کی مُراد اقلیم منصورہ ہے۔ شوقِ سیاحت جب اُن کو یہاں لایا ہے تو اُن دنوں اس اقلیم کی عربی حکومت اچھی حالت میں تھی اور" ابوالمنذر عمر بن عبداللہ" اس کے بادشاہ تھے، وزیر المما لک، " ریاح" تھے جن کے دونوں نامور فرزند محمدؐ و علی کا تذکرہ بھی مسعودی نے کیا ہے، سادات علویّین (اولادِ امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ) کی یہاں بڑی آبادی تھی جنہوں نے یہاں کی سکونت کو عرب و عراق پر ترجیح دی تھی اور اپنے انوارِ معارف سے ایک روشن تمدن کی جلوہ ریزی فرمائی تھی۔

اس اقلیم کا دارالملک "منصورہ" جسے خاص عربوں نے آباد کیا تھا، اس کی آبادی کا زمانہ عہدِ سلطنتِ امویہ ہے جس کے فرماں فرمائے سندھ (گورنر جنرل) منصور بن جمہور نے اُسے آباد کیا تھا اور اُسی کے نام پر آج تک مشہور ہے، اس اقلیم کے حیرت انگیز عربی تمدن۔ اُس کی بدیع النظیر رونق۔ اُس کے بے مثال علمی کارناموں سے اسلامی تاریخ کے دفتر کے دفتر بھرے پڑے ہیں۔ مگر آج انقلابِ روزگار نے اس پر کچھ ایسا پردہ ڈال رکھا ہے کہ علمائے آثار ہی اگر کاوش کریں تو البتہ یہ خزائنِ عرب و دفائنِ علم و ادب ایک مرتبہ پھر بر روئے عام آسکتے ہیں۔

**ایران کا سفر**

مسعودی ایران ہوتے ہوئے ہندوستان آئے تھے۔ اور ان دونوں ملکوں کے دل فریب مشاہدات میں اُن کے تین سال بسر ہوئے۔

فارس اور سوس (سوسیانہ) کے حالات اُنہوں نے بہ تفحّص فراہم کئے۔ اور مجمیوں کے کتب و صحائف کی نسبت دقیق معلومات کا ذخیرہ جمع کر لیا۔ جس کا ثبوت اُنکی تصانیف سے ملتا ہے۔ اور جو تدوینِ تاریخ مجوس کے لئے اس وقت بھی بہترین ماخذِ اصلی کا کام دیتے ہیں۔

**ابوزید جغرافی سے ملاقات**

اس سہ سالہ سیاحت کے بعد اُنھوں نے بصرہ کو مراجعت کی یہاں اُن کی ملاقات ابوزید سے ہوئی۔ کہ اُن کا شمار اُس عہد کے مشہور جغرافیہ نویسوں میں ہے۔ ابوزید نے ممالک مشرقیہ کی جو تفصیل سپردِ قلم کی ہے اُسے مسعودی کی تحریرات کے ساتھ ملانے سے معلوم ہوتا ہے

کہ دونوں ایک دوسرے سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔

**سفرِ مشرق، تا بہ چین، و تا بہ مدغاسکر** بصرہ سے ۹۱۵ھ میں مسعودی پھر عازمِ مشرق ہو گئے اور پہلے کھنبایت آئے جو قدیم دکن و گجرات کا مشہور ترین مقام ہے اور جسے اہلِ عرب "کنبہ" یا "کنبایۃ" کہتے ہیں۔ پھر سمور گئے اور ایک زمانہ وہاں بسر کر کے روانۂ سیلان (سیلون) ہوئے جس کا دوسرا نام سراندیپ ہے۔ اور جہاں حسبِ معمول اُن کی کنج کاویاں سرگرمِ عمل رہیں۔

یہاں سے جہاز پر سوار ہو کر انہوں نے چین کا سفر کیا۔ اور چین سے جو مراجعت کی تو موجوں کی سینہ شگافی کرتے ہوئے سیدھے مدغاسکر پہونچے۔ اور وہاں کچھ دن قیام کر کے اپنے وطن کو لوٹے۔

**بحیرۂ خزر و ارضِ شام** تمام وہ علاقہ جو بحیرۂ خزر کے نواح میں واقع ہے، تمام ارضِ شام، تمام فلسطین کا مسعودی نے چپہ چپہ چھان مارا اور کوئی علمی یا تاریخی یا معاشری واقعۂ عبرت ایسا نہ تھا جو اُن کے مشاہدہ سے گزرا ہو۔ اور اُن کی یادداشت میں نہ ٹانک لیا گیا ہو۔

**ایک گرجا کے حالات** ۹۲۶ھ میں جب وہ فلسطین پہونچے تو کلیسائے مسیحی میں بھی گئے جس کے آثار و تبرکات کو نہایت تفصیل کے ساتھ قلم بند کر کے اس عہد کی نمایاں اسلامی بے تعصبی کی خصوصیت ظاہر کی ہے۔ ۹۴۳ھ میں انہوں نے انطاکیہ کے کھنڈروں کی چھان بین کی جس کی پوری تفصیل انہیں کی زبانی ہم تک پہونچی ہے۔

اپنی شاندار زندگی کے آخری دس سال علامہ مسعودی نے شام و مصر میں گزارے اور اُن کی وفات ۹۵۶ھ میں ہوئی۔

**انسائیکلوپیڈیا برطانیکا کی رائے** مقالہ نگار مذکور اس محقق یگانہ کے گوناگوں عقلی و اخلاقی کمالات کا اعتراف اِن الفاظ میں کرتا ہے:-

(۱) اس زمانہ میں مسلمانوں کی تجارتی سرگرمیاں دُنیائے معلوم کے ایک بہت بڑے حصّہ پر پھیلی ہوئی تھیں اور عراق عرب کی تجارت

اور مُبلّغانہ مساعی۔ ایشیا اور افریقیہ کے بعید ترین گوشوں تک جا پہونچی تھیں۔ مسعودی کی ہمہ گیر سیاحتوں کی تگ و دَو بھی انہیں حدود سے متجیز تھی۔ لیکن یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ مسعودی کے سفر کی غرض و غایت جلب منفعت تھی۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ ہر ملک کی خصوصیات کا بہ نگاہِ امعان مطالعہ کرے اور وہاں کے آثار قدیمہ۔ حالات تاریخی۔ اور اخبار و آداب کے بارہ میں جو کچھ معلومات فراہم ہو سکتی ہو کرے۔ وہ تعصب سے بالکل پاک تھا۔ اور کیوں نہ ہوتا جب کہ اُس کے عقائد معتزلی تھے۔ اور وہ مسئلۂ اختیار کا قائل تھا۔ یہ اُسی رجحان طبع کا باعث تھا کہ اُس نے ایرانی مجوسیوں اور مسیحی اسقفوں کی تصانیف سے بھی بہ رضا و رغبت تمام اقتباسات لے لینے مناسب سمجھے ہیں"۔

اس رائے کے بعض حصّوں سے ہمیں اختلاف ہے۔ علاّمہ مسعودی تفضیلی ضرور تھے۔ مگر اس سے یہ نتیجہ نکالنا کہ اُن کا شمار اکابرِ معتزلہ میں تھا۔ انسائیکلو پیڈیا برطانیکا کی ایک انوکھی جدّت طرازی ہے۔

رہی یہ بات کہ مسعودی کا دامن تعصّب سے پاک تھا تو یہ کوئی ایسا وصف نہیں ہے جس میں ہمارے سلفِ صالحین میں کسی بلند پایہ عالم یا محقق کو اپنے ہم چشموں کے مقابلہ میں کوئی امتیاز ہو۔ اس لئے کہ اگر مجوسیوں اور گبروں کی حکمت سے مستفید ہونا اس حد تک کہ خذ ما صفا ودع ما کدر کا حکیمانہ اصول پیشِ نظر ہے، بے تعصبی کی علامت ہو، تو یہ تو اسلام کی سب سے پہلی تعلیم ہے کہ الحکمۃ ضالۃ المومن من وجدھا فھو احق بھا حکمت جہاں کہیں بھی ہو جس شکل میں بھی ہو۔ جس شخص کے پاس بھی ہو۔ وہ تو مسلمانوں کی آبائی میراث ہے اور مسلمان ہی اُس کے مستحق ہیں۔ مسعودی نے اگر ترسائیوں اور کلیسائیوں سے مل کر اُن کے خیالات کا ترکہ ہمارے لئے چھوڑا ہے اور اُن کے واقعات کا دفینہ حوالۂ تاریخ کیا ہے۔ تو یہ اسلام کا ایک معمولی کرشمہ ہے۔

## تصنیفات

مسعودی نے مختلف علوم و فنون میں بکثرت کتابیں تالیف و تصنیف کیں اور مؤرخین کا اتفاق ہے کہ ان میں سے ہر ایک کتاب میں ان کی نامور

شانِ تحقیق کا روشن ترین جلوہ نظر آتا ہے، افسوس ہے کہ بیشتر مصنّفات دستبردِ روزگار کی نذر ہو چکی ہیں حتیٰ کہ سب کے نام بھی معلوم نہیں، البتہ مروج الذہب و معادن الجواہر اور تنبیہ والاشراف میں اپنی دوسری کتابوں کے حوالے اُنھوں نے دیئے ہیں اُن سے حسب ذیل فہرستِ مولّفات و مصنّفات مرتّب ہو سکتی ہے :-

## (۱) تاریخ :-

(۱) اخبار الزّمان، ومن اباده الحدثان، من الامم الماضیۃ، والاجیال الخالیۃ، والممالک الدّاثرۃ -

(۲) الکتاب الاوسط -

(۳) مروج الذّہب ومعادن الجوہر، فی تحف الاشراف من الملوک و اہل الدّرایات

(۴) الاستذکار، لماجری فی سالف الاعصار -

(۵) التنبیہ والاشراف -

(۶) الاخبار المسعودیات -

(۷) البیان فی اسماء الائمّۃ -

(۸) مقاتل فرسان العجم -

## (۲) علم و حکمت

(۹) فنون المعارف، وما جری فی الدّہور السوالف -

(۱۰) ذخائر العلوم وما کان فی سالف الدّہور -

(۱۱) سرّ الحیاۃ -

(۱۲) وصل المجالس -

## (۳) سیاست

(۱۳) تقلّب الدّول، وتغیّر الآراء والملل -

(۱۴) المسائل والعلل -

(۱۵) نظم الجواہر، فی تدبیر الممالک والعساکر -

## (۴) اصول قانون

(۱۶) نظم الاعلام، فی اصول الاحکام -

## مسعودی کی اوّلیت

مسعودی سے پیشتر جن مورخین نے کتابیں تالیف کی تھیں، اُن میں حسنِ ترتیب ولطفِ تہذیب کی ایسی کچھ زیادہ شان نہ تھی، اس اوّلیت کا طرّۂ امتیاز مسعودی ہی کے سر ہے، وہ خود اسی کتاب میں ایک مقام پر ‌بالضمن تعدادِ غزواتِ حضرتِ سرورِ کائنات علیہ الصلوات والتحیات لکھتے ہیں:۔

"فنِ تاریخ کے کسی مصنّف کو ہم نے ایسا نہیں پایا جس نے ہماری طرح اس فن کو حاصل کیا ہو اور ہماری جیسی ترتیب اُس میں دی ہو، جسے دیکھنا ہو مصنّفینِ سلف وخلف کی کتابیں دیکھ لے جو اس شعبہ میں مُسلّم مانے جا چکے ہیں، ان کتابوں کا جو مطالعہ کرلے گا اور اُن کی حقیقت سے آگاہ ہو جائے گا پھر اُس پر ہمارے کام کی فضیلت روشن ہوگی، مطالعۂ کتاب واحاطۂ ابواب کے بعد تو اس کا سمجھنا آسان ہے مگر بغیر اسکے دشوار ہے۔"

کوئی شک نہیں کہ مسعودی بجائے خود اس دعویٰ تفاخر میں برسرِ حق تھے، لیکن پھر بھی یہ تاریخ نویسی کا ابتدائی زمانہ تھا، تحقیق جس چیز کا نام ہے اُس کی بُنیاد تو پڑ چکی تھی مگر اس کی عمارت اُس وقت مکمّل ہوئی جب آٹھویں صدی کے اواخر اور نویں صدی ہجری کے اوائل میں دُنیا کو "العبر، ودیوان المبتداء والخبر، فی احوال العرب والعجم والبربر، ومن عاصرہم من ذوی السلطان الاکبر" جیسی کتاب دستیاب ہوئی جس پر صدیوں کے بعد فرنگستان میں سب سے پہلے "ہیگل" نے اپنے اصولِ تحقیق کی بنا رکھی اور جو بغیر کسی استثناء کے تمام علمی دنیا میں فلسفۂ تاریخ کا نقشِ اوّل تسلیم کی گئی۔

## اس کتاب کی خصوصیت

مسعودی نے جو تاریخیں پیشتر لکھی تھیں یہ کتاب (التنبیہ والاشراف)، اُن کا خلاصہ ہے، اس کی بنیاد بیشتر اپنی دو کتابوں پر اُنھوں نے رکھی ہے جن میں اس کے مجملات کی تفصیل درج ہے (یعنی (۱) فنون المعارف وما جری فی الدہور السوالف (۲) کتاب الاستذکار لما جری فی سوالف الاعصار)۔

اصل میں یہ ایک طرح کے تاریخی نوٹ ہیں، متقدمین کی خاص شان تنوعِ مضامین

تھی جو مسعودی کی سب سے ممتاز خصوصیت ہے اور یہ خصوصیت اس کتاب میں بھی بہت ہی نمایاں نظر آتی ہے، اس میں بعض ایسے تاریخی مہمات بھی مل جاتے ہیں جو باوجود اختصار مطوّلات میں بھی نہیں ملتے، اور ضروری یادداشتیں تو سب کی سب اس میں موجود ہیں جو انتہائی اجمال رکھتے ہوئے بھی محاسنِ تنوّعات کی جامع ہیں۔

اس کتاب کا ایک بڑا حصّہ تاریخ اقوام و اُمم، و جغرافیۂ عالم، و لطائفِ حکمت طبیعی کے متعلق ہے جس کا ترجمہ بحکمِ ضرورت بالفعل موٴخر کر دیا گیا ہے، لعل اللّٰہ یتمہ بعد ذٰلِکؕ، وھو المستعان، وبیدہٖ التوّفیق۔

ہم نے کوشش کی ہے کہ اہلِ نظر اس کے لفظی ترجمہ سے بہرہ اندوز ہوں اور بیانِ مفہوم کے ہر موقع پر رابطۂ عبارت باقی رہے، سخن آرائی سے عموماً اجتناب کیا گیا ہے، محض اصل مضمون کے ترجمہ پر کفایت کی ہے، البتہ جا بجا وضوح کے لئے عنوانات قائم کر دیئے ہیں۔

وعلی اللّٰہ التوکل وبہ الاعتصام

---

16556

# ترتیب

صفحہ

صفحہ

صفحہ

## نقشہ جات

# عہدِ خلافت

| اسماءِ خلفاء | سنہ ہجری | | سنہ عیسوی | |
|---|---|---|---|---|
| | بیعت خلافت | خلع خلافت | بیعت خلافت | خلع خلافت |
| حضرت ابوبکر صدیقؓ | ربیع الاول سنہ ۱۱ھ | جمادی الآخر سنہ ۱۳ھ | سنہ ۶۳۲ء | سنہ ۶۳۴ء |
| حضرت عمرؓ بن الخطاب | جمادی الآخر سنہ ۱۳ھ | ذی الحجہ سنہ ۲۳ھ | سنہ ۶۳۴ء | سنہ ۶۴۴ء |
| حضرت عثمانؓ بن عفان | محرم سنہ ۲۴ھ | ذی الحجہ سنہ ۳۵ھ | سنہ ۶۴۴ء | سنہ ۶۵۵ء |
| حضرت علیؓ بن ابی طالب | ذی الحجہ سنہ ۳۵ھ | رمضان سنہ ۴۰ھ | سنہ ۶۵۶ء | سنہ ۶۶۱ء |
| حضرت حسن بن علیؓ | رمضان سنہ ۴۰ھ | ربیع الاول سنہ ۴۱ھ | سنہ ۶۶۱ء | سنہ ۶۶۱ء |
| معاویہؓ بن ابی سفیانؓ | ربیع الاول سنہ ۴۱ھ | رجب سنہ ۶۰ھ | سنہ ۶۶۱ء | سنہ ۶۸۰ء |
| یزید بن معاویہؓ | رجب سنہ ۶۰ھ | صفر سنہ ۶۴ھ | سنہ ۶۸۰ء | سنہ ۶۸۳ء |
| معاویہ بن یزید | صفر سنہ ۶۴ھ | ربیع الاول سنہ ۶۴ھ | سنہ ۶۸۳ء | سنہ ۶۸۳ء |
| مروان بن حکم | رجب سنہ ۶۴ھ | رمضان سنہ ۶۵ھ | سنہ ۶۸۴ء | سنہ ۶۸۵ء |
| عبدالملک بن مروان | رمضان سنہ ۶۵ھ | شوال سنہ ۸۶ھ | سنہ ۶۸۵ء | سنہ ۷۰۵ء |
| ولید بن عبدالملک | شوال سنہ ۸۶ھ | جمادی الاولیٰ سنہ ۹۶ھ | سنہ ۷۰۵ء | سنہ ۷۱۴ء |
| سلیمان بن عبدالملک | جمادی الاولیٰ سنہ ۹۶ھ | صفر سنہ ۹۹ھ | سنہ ۷۱۴ء | سنہ ۷۱۷ء |
| عمر بن عبدالعزیزؒ | صفر سنہ ۹۹ھ | رجب سنہ ۱۰۱ھ | سنہ ۷۱۷ء | سنہ ۷۱۹ء |
| یزید بن عبدالملک | رجب سنہ ۱۰۱ھ | شعبان سنہ ۱۰۵ھ | سنہ ۷۱۹ء | سنہ ۷۲۴ء |
| ہشام بن عبدالملک | شعبان سنہ ۱۰۵ھ | ربیع الاول سنہ ۱۲۵ھ | سنہ ۷۲۴ء | سنہ ۷۴۳ء |
| ولید بن یزید بن عبدالملک | ربیع الاول سنہ ۱۲۵ھ | جمادی الاخرہ سنہ ۱۲۶ھ | سنہ ۷۴۳ء | سنہ ۷۴۴ء |
| مروان بن محمدؐ | صفر سنہ ۱۲۷ھ | ذی الحجہ سنہ ۱۳۲ھ | سنہ ۷۴۴ء | سنہ ۷۵۰ء |
| ابی العباس السفاح | ربیع الاول سنہ ۱۳۲ھ | ذی الحجہ سنہ ۱۳۶ھ | سنہ ۷۵۰ء | سنہ ۷۵۴ء |
| ابی جعفر المنصور | ذی الحجہ سنہ ۱۳۶ھ | ذی الحجہ سنہ ۱۵۸ھ | سنہ ۷۵۴ء | سنہ ۷۷۵ء |

| اسماء خلفاء | سنہ ہجری: بیعت خلافت | سنہ ہجری: خلع خلافت | سنہ عیسوی: بیعت خلافت | سنہ عیسوی: خلع خلافت |
|---|---|---|---|---|
| المہدی محمد بن عبداللہ المنصور | ذی الحجہ سنہ ۱۵۸ھ | محرم سنہ ۱۶۹ھ | سنہ ۷۷۵ء | سنہ ۷۸۵ء |
| موسیٰ الہادی بن محمد المہدی | محرم سنہ ۱۶۹ھ | ربیع الاول سنہ ۱۷۰ھ | سنہ ۷۸۵ء | سنہ ۷۸۶ء |
| ہارون الرشید | ربیع الاول سنہ ۱۷۰ھ | جمادی الآخرہ سنہ ۱۹۳ھ | سنہ ۷۸۶ء | سنہ ۸۰۹ء |
| الامین | جمادی الآخرہ سنہ ۱۹۳ھ | محرم سنہ ۱۹۸ھ | سنہ ۸۰۹ء | سنہ ۸۱۳ء |
| المامون | محرم سنہ ۱۹۸ھ | رجب سنہ ۲۱۸ھ | سنہ ۸۱۳ء | سنہ ۸۳۳ء |
| المعتصم باللہ | رجب سنہ ۲۱۸ھ | ربیع الاول سنہ ۲۲۷ھ | سنہ ۸۳۳ء | سنہ ۸۴۱ء |
| واثق باللہ | ربیع الاول سنہ ۲۲۷ھ | ذی الحجہ سنہ ۲۳۲ھ | سنہ ۸۴۱ء | سنہ ۸۴۷ء |
| متوکل علی اللہ | ذی الحجہ سنہ ۲۳۲ھ | شوال سنہ ۲۴۷ھ | سنہ ۸۴۷ء | سنہ ۸۶۱ء |
| منتصر باللہ | شوال سنہ ۲۴۷ھ | ربیع الاول سنہ ۲۴۸ھ | سنہ ۸۶۱ء | سنہ ۸۶۲ء |
| مستعین باللہ | ربیع الاول سنہ ۲۴۸ھ | محرم سنہ ۲۵۲ھ | سنہ ۸۶۲ء | سنہ ۸۶۶ء |
| المعتز باللہ | محرم سنہ ۲۵۲ھ | رجب سنہ ۲۵۵ھ | سنہ ۸۶۶ء | سنہ ۸۶۹ء |
| مہتدی باللہ | رجب سنہ ۲۵۵ھ | رجب سنہ ۲۵۶ھ | سنہ ۸۶۹ء | سنہ ۸۷۰ء |
| معتمد علی اللہ | رجب سنہ ۲۵۶ھ | رجب سنہ ۲۷۹ھ | سنہ ۸۷۰ء | سنہ ۸۹۲ء |
| معتضد باللہ | رجب سنہ ۲۷۹ھ | ربیع الاول سنہ ۲۸۹ھ | سنہ ۸۹۲ء | سنہ ۹۰۲ء |
| مکتفی باللہ | ربیع الاول سنہ ۲۸۹ھ | ذی قعدہ سنہ ۲۹۵ھ | سنہ ۹۰۲ء | سنہ ۹۰۸ء |
| مقتدر باللہ | ذی قعدہ سنہ ۲۹۵ھ | شوال سنہ ۳۲۰ھ | سنہ ۹۰۸ء | سنہ ۹۳۲ء |
| قاہر باللہ | شوال سنہ ۳۲۰ھ | جمادی الاول سنہ ۳۲۲ھ | سنہ ۹۳۲ء | سنہ ۹۳۴ء |
| راضی باللہ | جمادی الاول سنہ ۳۲۲ھ | ربیع الاول سنہ ۳۲۹ھ | سنہ ۹۳۴ء | سنہ ۹۴۰ء |
| متقی باللہ | ربیع الاول سنہ ۳۲۹ھ | صفر سنہ ۳۳۳ھ | سنہ ۹۴۰ء | سنہ ۹۴۴ء |
| مستکفی باللہ | صفر سنہ ۳۳۳ھ | جمادی الآخرہ سنہ ۳۳۴ھ | سنہ ۹۴۴ء | سنہ ۹۴۵ء |
| مطیع باللہ | جمادی الآخرہ سنہ ۳۳۴ھ | ذی قعدہ سنہ ۳۶۳ھ | سنہ ۹۴۵ء | سنہ ۹۷۴ء |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝

وَاِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝



سُبْحَانَ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ وَعَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ یَعْلَمْ

وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ



ہم اپنی گزشتہ کتابوں میں بیان کر چکے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت و نبوت سے دُنیا کو آگاہ کرنے کے لئے متواتر کیسے کیسے سہمناک حوادث پیش آیا کیے، عالم میں کیا کیا نشانیاں ظاہر ہوئیں، بعثت کے وقت اللہ تعالےٰ نے کن کن معجزات و دلائل و علامات سے آپ کی تائید فرمائی مثلاً

**تائیدی علامات** | واقعات کے پیش آنے کی خبر، وقوع سے بیشتر۔

تھوڑے کھانے سے بہتوں کو کھلا دینا۔

بادل کا برسنا۔

دستِ (گوسفند) کا باتیں کرنا۔

کھاری پانی کو میٹھا بنانا۔

تھوڑے پانی سے بہتوں کو سیراب کرنا، وغیرہ، (یہ تمام باتیں تصنیفاتِ سابقہ میں بہ تفصیل مذکور ہیں)

(پھر سب سے بڑی بات یہ تھی کہ) آپ ایک قرآن لیے ہوئے تشریف لائے جو (خود) معجزہ ہے اور جس کی مثال پیش کرنے سے تمام مخلوق عاجز رہی۔

سب کو آپ تحدّی (چیلنج) کرتے رہے مگر مقابلے میں سب عاجز نکلے۔

(غرض کہ پہلے یہ سب واقعات آچکے ہیں) اب اس کتاب میں دوبارہ ذکر کرنے کی ضرورت

نہیں، کیونکہ اس کتاب کی لازمی شرط اختصار ہے۔

ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت پر اس تاریخ کا انحصار رکھا ہے اور اب ہم یہیں سے شروع کرتے ہیں :۔

## سلسلۂ نسب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک محمدؐ (ہے) بن عبداللہ ابن عبدالمطلب، بن ہاشم، بن عبدِ مناف، بن قصّی، بن کلاب، بن مُرّہ، بن کعب بن لُوَی بن غالب، بن فہر، بن مالک، بن النضر، بن کنانہ، ابن خزیمہ، بن مُدرِکہ، بن الیاس، بن مُضَر، بن نزار، بن مُعَدّ (بن عدنان)۔

آنحضرت علیہ السلام کے سلسلۂ نسب میں "مُعَد" سے ہم محض اس لیے آگے نہیں بڑھتے کہ آپ نے اس کی ممانعت کی ہے اور فرمایا ہے کہ نسب کی روایت کرنے والے اس سے آگے سلسلہ ملانے میں جھوٹ بولتے ہیں۔

مُعَدّ اور (حضرت) اسماعیل بن ابراہیم (علیہما السلام) کے درمیان (کتنی پشتیں گزریں) اس میں بہت سے اختلاف ہیں، تعداد میں بھی اختلاف ہے اور ناموں میں بھی، موزوں اور قطعی امر جو محل نزاع نہیں، یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلۂ نسب مُعَدّ بن عدنان تک مسلسل پہنچتا ہے، ہم اس کی انتہائی تشریح اور اس باب میں جتنے درجے بیان کیے گئے ہیں سب کا مفصل تذکرہ "کتاب الاستذکار لما جری فی سالف الاعصار" میں کر چکے ہیں۔

جیسا کہ مشہور و معروف ہے معد کا سلسلۂ نسب (حضرت) اسماعیل بن ابراہیم (علیہما السلام) تک جس طریق پر پہنچتا ہے اور (حضرت) ابراہیم و (حضرت) آدم (علیہما السلام) کے درمیان جتنی پشتیں ہیں بحسب تذکرۂ اہل کتاب و علمائے انساب، اُسی کتاب میں پہلے ہم یہ بھی لکھ چکے ہیں۔

## ولادت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیّت ابوالقاسم تھی، آپ کی والدہ آمنہ تھیں۔ بنت وہب بن عبدمناف بن زہرہ بن کلاب، عام الفیل میں ماہِ ربیع الاول آٹھ راتیں گزر چکی تھیں کہ آپ پیدا ہوئے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ دس راتیں گزر چکی تھیں۔

(عام الفیل:۔ وہ سال جس میں ابرہہ نے ہاتھی لے کر کعبۂ شریف پر چڑھائی کی تھی اور قدرتِ کاملہ نے "طیراً ابابیل" کے ذریعہ اُس کو ہلاک کیا تھا، سنۂ ہجرت سے پیشتر تقریباً نصف صدی تک عرب میں یہی واقعہ تاریخی سنہ شمار ہوتا تھا، عام:۔ سنہ و سال)

یہ دسے ماہ سنۂ ۱۳۱۷ - ابتدائے مملکتِ بخت نصر کی آٹھویں تاریخ، نیسان سنۂ ۸۸۲۔

اسکندر بن فیلپس بادشاہ کی بیسویں تاریخ تھی اور نوشیرواں خسرو بن قباذ بن فیروز بادشاہ (ایران)، کا اُنتالیسواں سالِ (جلوس) تھا۔

یہ واقعہ مکہ میں اصحابِ فیل کی آمد کے پینسٹھ (۶۵) دن بعد کا ہے، اور اس سے کم مدت بھی بیان کی گئی ہے۔

محرم کی پانچ شبیں گزر چکی تھیں کہ یکشنبہ کو مکہ میں اصحابِ فیل کی آمد کا واقعہ پیش آیا تھا۔

آنحضرت علیہ السلام ہنوز بطنِ مادر ہی میں تھے کہ آپ کے والد عبداللہ بن عبدالمطلب انتقال کر گئے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ:۔

(۱) اُن کا انتقال آپ کی ولادت کے بعد ہوا۔

(۲) آپ کی ولادت کے ایک ماہ بعد وفات پائی۔

(۳) ولادت کے دوسرے سال وفات پائی۔

(۴) ولادت کے اٹھائیس مہینے بعد وفات پائی۔[1]

وہ تجارت کی غرض سے ملکِ شام کو چلے تھے کہ مدینہ میں انتقال کر گئے، اُس وقت وہ پچیس سال کے تھے۔

## رضاعت

دودھ پلانے کے لئے آنحضرت علیہ الصّلاۃ والسّلام حلیمہ بنتِ ابی ذُوَیب کے سپرد ہوئے، ابو ذُوَیب کا نام عبداللہ تھا، ابن الحارث ابنِ شجنہ بن جابر بن رزام بن ناصرہ بن قُصَیہ بن نصر بن سعد بن بکر بن ہوازن۔

حلیمہ نے آنحضرت کو اپنی اولاد، عبداللہ، شیماء، اور اُنیسہ کا دودھ پلایا، جن کے والد (یعنی حلیمہ کے شوہر) حارث تھے ابنِ عبدالعزّیٰ ابن رِفاعہ بن ملاّن بن ناصرہ بن قُصَیہ بن نصر بن سعد بن بکر۔

یہ شیماء وہی ہیں جو بچپن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اٹھائے ہوئے دکھلا رہی اٹھتیں کہ آنحضرتؐ نے اُن کے مونڈھے پر دانت سے کاٹا تھا۔

غزوۂ حُنَین میں قبیلۂ ہوازن کو جب شکست ہوئی اور اُن کے مال واسباب وا■ لاد و ذرّیات پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حاوی ہو گئے تو شیماء آنحضرتؐ کے پاس آئیں، عاطفت

---

[1] طبری، ابن اسحٰق، اور ابن خلدون وغیرہ نے یہی لکھا ہے کہ عبداللہ ابن عبدالمطلب کا انتقال حضور کی پیدائش سے پہلے ہی مدینہ منوّرہ میں ہو گیا تھا اور تواتر سے یہی روایت بیان کی جاتی ہے۔ اس لئے باقی روایات کو ضعیف سمجھا جائے گا۔

و مہربانی کی خواست گار ہوئیں۔ وہ باتیں یاد دلائیں، اور دانت سے کاٹنے کا نشان دکھایا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہچان لیا، اور یہ بھی ایک سبب تھا کہ آنحضرتؐ نے اور تمام بنی ہاشم و بنی المطلب بن عبد مناف نے اُس مالِ غنیمت و اسیرانِ جنگ میں سے جو کچھ اُن کے حصے میں آیا، واپس کر دیا، صحابہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ سلوک دیکھا تو انہوں نے بھی اپنے اپنے حصے واپس کر دیئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بحالتِ شیر خوارگی چار برس تک انھیں لوگوں میں رہے، پانچویں سال حلیمہ آپ کو لے کے آمنہ کو دے آئیں۔

## طفولیت

ساتویں سال ملاقات کے لیے آنحضرتؐ کی والدہ آپؐ کو آپؐ کے دادا عبدالمطلب بن ہاشم کی ننھیال والوں کے ہاں، جو خاندانِ عدی بن نجار کے لوگ تھے، لے کر گئیں۔

عبدالمطلب کی ماں سلمیٰ تھیں، بنت زید بن عمرو بن لبید بن حرام ابنِ خداش بن جُندب بن عدی بن النجّار۔

مقامِ ابواء میں آنحضرتؐ علیہ السلام کی والدہ نے انتقال کیا اور اُمّ ایمن کہ اسامہ بن زید بن حارث کی ماں تھیں آنحضرت کو مکّہ لے آئیں۔

## ناصیۂ نبوّت

ولادتِ نبوی کے آٹھویں سال آنحضرتؐ کے دادا عبدالمطلب انتقال کر گئے، ابو طالب نے اپنے ساتھ آپ کو شامل کر لیا[۱]، اُنھیں کے آغوش میں آپؐ (تربیت پاتے) رہے تا آں کہ تیرہ برس کے ہوئے، ابو طالب آپ کو لیے ہوئے تجارت کرنے کے لئے مُلک شام کو چلے (راستے میں)، بحیرا راہب نے آپ کو دیکھا، نبوت کی بشارت دی اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی علامتیں بتائیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنگِ فجار و حلف الفضول میں بھی شریک ہوئے، جیسا کہ ہم اسی کتاب کے حصۂ اولیٰ میں بیان کر چکے ہیں، اُس وقت آپ کی عمر بیس برس کی تھی[۲]۔

---

[۱] ایک روایت یہ بھی ہے کہ آپؐ کے دوسرے چچا زبیر نے آپ کی پرورش کی تھی۔

[۲] حرب فجار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بچپن میں لڑی گئی تھی۔ اس موقعہ پر آپ کے سن شریف کے بارے میں تین روائتیں بیان کی جاتی ہیں۔ ابن ہشام نے دو روائتیں دی ہیں۔

پہلی روایت یہ ہے کہ "جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر شریف چودہ پندرہ سال کی ہوئی تو حرب فجار کا واقعہ پیش آیا" (باقی حاشیہ صفحہ ۳۹ پر)

آنحضرت علیہ السلام جب پچیس برس کے ہوئے تو خدیجہؓ کے لئے بغرضِ تجارت ملک شام کو روانہ ہوئے (خدیجہ بنتِ خویلد بن اسد ابن عبد العزیٰ بن قصیٰ بن کلاب) ساتھ میں خدیجہ کے غلام میسرہ بھی تھے (اثنائے راہ میں) نسطور راہب نے دیکھا کہ ابر (رحمت) آپ پر سایہ کئے ہوئے ہے اور (نبوت) کی نشانیاں آپ سے ظاہر ہو رہی ہیں، نسطور نے یہ دیکھ کر آپ کے پیغمبر ہونے کی بشارت دی[1]۔

غلام واپس آیا تو اُس نے خدیجہؓ کو ان باتوں کی خبر دی، اُنھوں نے آنحضرتؐ کے پاس نکاح کا

---

(بقیہ حاشیہ ۴۸ کا) دوسری روایت یہ ہے کہ "جب جنگ ہوئی حضور کی عمر شریف بیس [۲۰] برس کی تھی"۔

لیکن ابن خلدون نے بیان کیا ہے کہ "شادی کے وقت آنحضرت کی عمر پچیس [۲۵] برس کی تھی اور اس وقت جنگ فجار کو پندرہ سال گذر گئے تھے"۔

حضور کے اس ارشاد کی روشنی میں کہ میں اس جنگ میں اپنے چچاؤں کو وہ تیر اٹھا اٹھا کر دیتا تھا جو دشمن کی طرف سے آتے تھے اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ آپ اس وقت کم سن تھے اگر عمر شریف بیس [۲۰] سال ہوتی تو جنگ میں عملاً حصہ لیتے۔ صرف تیر اٹھانے پر اکتفا نہ کرتے اس طرح دوسری روایت قابل قبول نہیں رہتی۔ پہلی روایت کا انداز بھی ظنی معلوم ہوتا ہے محاورہ کے مطابق چودہ پندرہ سال کہہ دیا اس سے قطعیت کا اظہار نہیں ہوتا۔ ابن خلدون نے اس بات کو وثوق کے ساتھ بیان کیا ہے اس لئے یہی درست معلوم ہوتا ہے یعنی جنگ فجار کے وقت حضور کا سن شریف دس سال تھا۔

جنگ فجار سنہ ۵۸ء میں بنو قیس عیلان اور قریش و کنانہ کے درمیان ہوئی تھی جنگ کے مختصر واقعات اس طرح بیان کئے جاتے ہیں کہ سنہ مذکور میں حیرہ کے بادشاہ نعمان بن منذر نے عکاظ کے میلے میں کسی ذمہ دار شخص کی نگرانی میں کچھ مال تجارت بھیجنا چاہا۔ بنو کنانہ کے ایک شخص براض بن قیس نے اس خدمت کے لئے خود کو پیش کیا لیکن یہ ذمہ داری بنو قیس کے ایک شخص عروۃ الرحال کو سونپ دی گئی اس پر براض نے جوش انتقام میں عروہ کو قتل کر دیا۔ جب عکاظ کے بازار میں عروہ کے قبیلہ کے لوگوں کو معلوم ہوا تو وہ بدلہ لینے کے لئے بنو کنانہ پر حملہ آور ہوئے۔ قریش نے بنو کنانہ کا ساتھ دیا۔ قریش کی قیادت حرب بن امیہ (حضرت امیر معاویہؓ کے دادا) کے سپرد تھی۔ انہوں نے کبر سنی کے باوجود نہایت شجاعت و بہادری کا مظاہرہ کیا اس جنگ میں حضور بھی اپنے چچاؤں کے ساتھ شریک تھے۔

بہرحال اس جنگ میں کافی کشت و خون ہوا۔ پہلے بنو قیس کا پلہ بھاری دکھائی دیتا تھا لیکن بعد میں قریش کے غیر معمولی جوش کی وجہ سے بنو قیس کو ہزیمت ہوئی اور اس قبیلے کے بہت سے آدمی مارے گئے آخر اس شرط پر صلح ہوگئی کہ جس فریق کے زیادہ آدمی مارے گئے ہوں اس کو خون بہا دیا جائے۔ مقتولین کو شمار کیا گیا تو پتہ چلا کہ بنو قیس کے ۲۰ آدمی زیادہ قتل ہوئے ہیں چنانچہ شرط کے مطابق قریش اور بنو کنانہ کے سرداروں نے خون بہا ادا کیا اور اس طرح فریقین کے دلوں کی کدورت دور ہوگئی۔ چونکہ یہ جنگ ان مہینوں میں ہوئی جن میں لڑنا منع تھا اس لئے اس کا نام حرب فجار ہو گیا۔

[1] یہ روایت ضعیف ہے۔

پیغام بھیجا اور آنحضرت علیہ السلام نے نکاح کر لیا۔

جب پورے پینتیس برس کے ہوئے تو بنائے خانۂ کعبہ میں شرکت فرمائی، قبائل قریش میں حجر اسود کو اُٹھا کر اُس کے مقام پر نصب کرنے میں بڑا تنازعہ پیدا ہوگیا تھا، آخر کار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت سب نے اپنی اپنی رضامندی ظاہر کی اور آنحضرت علیہ السّلام نے اُسے اُٹھا کے جہاں کا تہاں رکھ دیا۔

**بعثت** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چالیس برس کے ہوئے تو خدائے بزرگ و برتر نے آپ کو تمام انسانوں کی جانب اپنا پیغامبر بنا کے بھیجا، یہ واقعہ دوشنبہ کا ہے۔ جب کہ ربیع الاوّل کی دس شبیں گزر چکی تھیں، مطابق ۲۳۔ آبان ماہ سنۂ ۱۳۵۷ سلطنت بخت نصر، و ۸۔ ماہ شباط سنۂ ۹۲۱۔ اسکندری اُس وقت آنحضرت علیہ السلام کی عمر چالیس برس کی تھی۔

اس بات پر تو سب متفق ہیں کہ عورتوں میں پہلے پہل آنحضرت سلام اللہ علیہ پر (حضرت) خدیجہ (رضی اللہ عنہا) ایمان لائیں مگر اس امر میں اختلاف ہے کہ مردوں میں پہلے پہل کون صاحب آپ پر ایمان لائے تھے۔

**اوّل المومنین** ایک فرقہ کہتا ہے کہ مردوں میں پہلا شخص جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لایا وہ (حضرت) علی بن ابی طالب تھے (رضی اللہ عنہ) یہ اہلِ بیت و شیعۂ اہلِ بیت کا قول ہے اور عبداللہ ابن عباسؓ بن عبدالمطلب و جابر بن عبداللہ انصاری و زیدؓ بن ارقم وغیرہم نے بھی اس کی روایت کی ہے۔

اس باب میں اختلاف ہے کہ جب آپ اسلام لائے ہیں تو اُس وقت آپ کی عمر کیا تھی۔

ایک فرقہ کہتا ہے کہ اُس وقت آپ کی عمر پندرہ برس کی تھی، دوسرے لوگ کہتے ہیں کہ تیرہ برس کی تھی۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ (اُس وقت آپ)

(۱) گیارہ برس کے تھے۔
(۲) نو برس کے تھے۔
(۳) آٹھ برس کے تھے۔
(۴) سات برس کے تھے۔
(۵) چھ برس کے تھے۔
(۶) پانچ برس کے تھے۔

یہ آخری قول اُن لوگوں کا ہے جو آپ کے فضائل کو مٹانا اور مناقب کو میٹنا چاہتے ہیں[1]۔ غرض یہ ہے کہ آپ کے اسلام کو ایک چھوٹے لڑکے اور نادان بچے کا اسلام بنادیں جو نہ تو زیادتی و کمی کے درمیان فرق کر سکے، نہ شک و یقین کے مابین امتیاز رکھتا ہو، نہ حق کو پہچانتا ہو کہ اُسے طلب کر سکے اور نہ باطل کو جانتا ہو کہ اُس سے بچ سکے۔

اس باب میں جو باتیں بیان کی گئی ہیں ہم اُن میں سے چند جملے وہاں درج کریں گے جہاں آپ کی خلافت اور وفات کا ہم نے تذکرہ کیا ہے، اگرچہ ہم اپنی پچھلی کتابوں میں یہ سب کچھ وضوح و شرح و بسط سے بیان کر چکے ہیں ان میں سے ہر ایک فرقے کے اقوال بھی نقل کر دیے ہیں۔ اپنے مذہب کی جس نے جو دلیل دی ہے اور اپنے قول کی تصحیح میں جو ثبوت پیش کئے ہیں، سب کا بیان آ چکا ہے۔

---

[1] متواتر اور صحیح روایت یہ ہے کہ اُس وقت حضرت علیؓ کی عمر ۱۰ سال تھی۔ جس طرح مصنف نے اُن لوگوں پر جو آپ کی عمر پانچ، چھ برس کی بتلاتے ہیں یہ الزام لگایا ہے کہ یہ لوگ عمر کو کم کر کے آپ کے فضائل کو مٹانا چاہتے ہیں، اسی طرح وہ لوگ بھی اُن مورخین اور راویوں کے بارے میں جو آپ کی عمر پندرہ برس بیان کرتے ہیں یہ کہتے ہیں کہ اس سے اُن کا مقصد یہ ہے کہ وہ آپ کے فضائل کو بڑھائیں اور یہ باور کرائیں کہ آپ نے دین اسلام سن بلوغ کو پہنچ کر قبول کیا، ایک نادان اور ناسمجھ بچے کی حیثیت سے نہیں جو لوگ حضرت علیؓ کی عمر ۵، ۶ سال کی بتاتے ہیں اُن کا کہنا ہے کہ خود اُنہوں نے ایک موقع پر بیان کیا تھا کہ میں نے سب سے پہلے ۲۰ سال کی عمر میں تلوار چلائی۔ اور وہ پہلا موقع جب انھوں نے تلوار چلائی غزوہ بدر کا تھا جو ۲ھ میں ظہور پذیر ہوا اُس وقت حضرت علی کو ایمان لائے تقریباً پندرہ سال ہو چکے تھے لہذا قبول اسلام کے وقت عمر ۵، ۶ سال کی ہوئی۔

بہر حال جیسا کہ کہا جا چکا ہے ان بہت سی روایتوں میں صحیح روایت تو ۱۰ سال ہی کی ہے۔ لیکن کم یا زیادہ عمر کی کسی روایت کو قبول کرنے سے بھی کچھ فرق نہیں پڑتا ہے۔ حضرت علیؓ کے جو فضائل و مناقب ہیں اُن میں عمر کی کمی یا بیشی سے کوئی زیادتی یا کمی نہیں ہوتی۔ وہ یقیناً سابقون الاولون میں سے ہیں۔ لوگوں نے ایک دوسرے کی مخالفت اور ضد میں روایتوں کے انبار لگا دیئے ہیں اور بے وجہ افراط و تفریط میں مبتلا ہو گئے ہیں۔ مثلاً ابن اثیر کی یہ روایت کتنی بے بنیاد اور وضعی ہے۔ کہ حضرت علیؓ نے فرمایا۔

"میں سب سے پہلا مسلمان ہوں۔ میں رسول اللہ کا بھائی ہوں۔ میں صدیق ہوں۔ میں صدیق اکبر ہوں۔ میرے علاوہ جو کوئی خود کو صدیق کہے وہ جھوٹا ہے"

کیا رسول کی زبان سے یہ لاف و گزاف اور قرابت داری اور حسب نسب پر اس قسم کا فخر مناسب معلوم ہوتا ہے۔ اور کیا اس قسم کی باتیں ان مقدس ہستیوں سے منسوب کر کے اُنکے فضائل کو بڑھایا جا سکتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ مقولہ کسی دشمن دین کا ہے جو فضیلت کی بنیاد قرابتداری کو قرار دیتا ہے۔ اور حضرت علیؓ جیسی عظیم ہستی کی زبان سے ایسی گھٹیا بات کہلا کر کہ میرے علاوہ جو کوئی صدیق ہونے کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا ہے۔ در پردہ حضرت ابوبکر صدیقؓ پر سب و شتم کر جاتا ہے (نعوذ باللہ)

## اختلافاتِ شیعہ وغیرہم

معتزلۂ بغداد جو مفضول کی امامت کے قائل ہیں ان میں عثمانی وزیدی فرقوں کے متکلمین اور اُن کے علاوہ دوسرے شیعہ فرقوں میں مثلاً فرقۂ تُبریہ، فرقۂ زیدیہ اور فرقۂ قطعیہ میں جو اختلافات ہیں مصنفاتِ سابقہ میں اُن کی تفصیل آچکی ہے۔

## روایت شیعۂ قطعیہ

(فرقۂ قطعیہ ائمۂ اثنا عشری کی امامت کا قطعی طور پر قائل ہے، اُنھوں نے امامت کو دوازدہ امام کی (مشہور) تعداد تک منحصر کر رکھا ہے، اس انحصار کی بُنیاد اُس روایت پر ہے جو سُلَیم بن قیس الہلالی نے اپنی کتاب میں درج کی ہے اور ابان بن عیاش نے یہ کتاب اُن سے روایت کی ہے۔

روایت مذکورہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امیرالمومنین علی بن ابی طالب علیہ السلام سے ارشاد فرمایا کہ "تم اور تمہاری اولاد کے بارہ شخص امامِ برحق ہیں۔"

لیکن یہ جُز بجز سُلَیم بن قیس کے اور کسی نے روایت نہیں کی ہے۔

## مہدئ آخرالزماں

اس وقت کہ ہماری کتاب اس تاریخ میں لکھی جارہی ہے فرقۂ قطعیہ کے امام جن کے ظہور کے وہ منتظر ہیں، محمد بن الحسن بن علی بن محمد ابن علی بن موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب ہیں، رضوان اللہ علیہم اجمعین۔

## اصحاب النسق

فرقۂ شیعہ میں جو لوگ اصحابِ نسق ہیں وہ اس امر کے قائل ہیں کہ خدائے بزرگ و برتر کسی زمانے کو امام سے خالی نہیں رکھتا جو اللہ تعالےٰ کے لئے کسی نہ کسی حق ظاہر یا حقِ باطن پر قائم رہتا ہے ایمہ کی ان لوگوں نے نہ کوئی قطعی تعداد محدود کی ہے اور نہ امامت کے لئے کسی معین و مفہوم وقت پر انحصار رکھا ہے، وہ اس کو خدا و رسول کا نص کہتے ہیں کہ ہر امام و ہر عینِ امام کی امامت (ہر زمانے میں) خدا و رسول نے منصوص کردی ہے، تا آنکہ اللہ تعالیٰ زمین اور اُس کے باشندوں کو فنا کردے۔

(عینِ امام: ۔حُجّت یا داعی جو خود امام نہ ہوں مگر بمنزلۂ امام سمجھے جائیں)

یہ لوگ قطعیہ کے نام سے اس لئے نامزد ہو۔ ئے کہ موسیٰ بن جعفر (رضی اللہ عنہما و عن آبائہما الطّاہرین) کی وفات کا یہ قطعی عقیدہ رکھتے ہیں اور امامت کو انہیں تک متوقف رہنے کا اعتقاد اُنھوں نے چھوڑ رکھا ہے۔

ان کے علاوہ جو دوسرے شیعی فرقے ہیں اور وہ تمام لوگ جو انتخاب امام کے قائل ہیں

